اس سینے میں ایسا پھڑکتا ہوا چیلاؤں! یا اللہ یہ شخص کیونکر ہنستا تھا۔ معلوم ہوتا تھا کہ کوئی بھوت ہے یا جن جو ہر خدائی طاقت سے کشتی لڑ رہا ہے۔ نہیں مانتا مسکرائے جاتا ہے۔ خدا قہار و جبار چڑھ چڑھ کر کھانسی اور دمے کے عذاب نازل کر رہا ہے۔ اور یہ دل قہقہے نہیں چھوڑتا۔ کونسا دنیا اور دین کا دکھ تھا جو قدرت نے بچا رکھا تھا۔ مگر پھر بھی رلا نہ سکا۔ اس دکھ میں جلن میں ہنستے ہی نہیں ہنساتے رہنا کسی انسان کا کام نہیں۔ ماموں کہتے تھے " زندہ لاش" خدایا اگر لاشیں بھی اس قدر جاندار، بے چین اور پھڑکنے والی ہوتی ہیں تو پھر دنیا ایک لاش کیوں نہیں بن جاتی۔

میں ایک بہن کی حیثیت سے نہیں ایک عورت بن کر ان کی طرف نظر اٹھا کر دیکھتی تو دل لرز اٹھتا تھا۔ کس قدر ڈھیٹ تھا ان کا دل! اس میں کتنی جان تھی! منہ پر گوشت نام کو نہ تھا۔ مگر کچھ دن پہلے چہرے پر ورم آجانے سے چہرہ خوبصورت ہو گیا تھا۔ کنپٹیاں بھر گئی تھیں۔ پچکے ہوئے گال دبیز ہو گئے تھے ایک موت کی سی جلا چہرے پر آ گئی تھی۔ اور رنگت میں کچھ عجب طلسمی سبزی سی آ گئی تھی جیسے حنوط کی ہوئی ممی! مگر آنکھیں معلوم ہوتا تھا کسی بچے کی شریر آنکھیں جو ذرا سی بات پر ناچ اٹھتی تھیں اور پھر کبھی ان میں نوجوان لڑکوں کی سی شوخی جاگ اٹھتی تھی۔ اور یہی آنکھیں کبھی دورے کی شدت سے گھبرا کر چیخ اٹھتیں ان کی صاف شفاف نیلی سطح گدلی زرد ہو جاتی اور بیکس ہاتھ لرزنے لگتے سینہ پھٹنے پر آ جاتا۔ دورہ ختم ہوا کہ پھر وہی روشنی، پھر وہی رقص، پھر وہی چمک۔

ابھی چند دن ہوئے میں نے پہلی مرتبہ "خانم" پڑھی۔ ہیرو وہ خود نہیں ان میں اتنی جان ہی کب تھی۔ مگر وہ ہیرو ان کے تخیل کا ہیرو ہے۔ وہ ان کے دبے ہوئے جذبات کا تخیلی مجسمہ ہے۔ جیسے ایک لنگڑا خوابوں میں خود کو ناچتا کودتا، دوڑتا ہوا دیکھتا ہے۔ ایسے ہی وہ مرض میں گرفتار، نڈھال پڑے اپنے ہمزاد کو شرارتیں کرتا دیکھتے تھے۔ کاش ایک دفعہ اور صرف ایک دفعہ ان کی خانم اس ہیرو کو دیکھ لیتی۔

شاید اوروں کے لئے خانم کچھ بھی نہیں۔ لیکن سوائے لکھنے والے کے اور باقی کے سارے کیرکٹر درست اور زندہ ہیں۔ بھائی صاحب، بھائی جان، نانی اماں، شیخانی، والد صاحب، بھتیجے، بھتیجی، بھتیجی، یہ سب کے سب ہیں اور رہیں گے۔ یہی ہوتا تھا بالکل یہی اور اب بھی سب گھروں میں ایسا ہی ہوتا ہے۔ کم از کم میرے گھر میں تو تھا۔ اور ایک ایک لفظ گھر کی سچی تصویر ہے۔ جب عظیم میاں لکھتے تھے تو سارا گھر اور ہم سب ان کے لئے ایکٹنگ کیا کرتے تھے۔ ہم چلتے پھرتے کھلونے تھے اور وہ ایک نقاش جس نے بالکل اصل کی نقل کر دی۔ جتنی دفعہ خانم کو پڑھتی ہوں یہی معلوم ہوتا ہے۔ خاندان کا گروپ دیکھتی ہوں۔ وہ بھابی جان اور خانم جھگڑ رہی ہیں۔ وہ بھائی صاحب شرارتیں ایجاد کر رہے ہیں۔ اور مصنف خود؟ سر جھکائے خاموش تصویر کشی میں مشغول ہیں۔

"کمر یا بہادر" جس کا پہلا ٹکڑا "روح لطافت" میں چھپا ہے، یہ سب تخیلی ہے۔ لاچار و مجبور انسان اپنے ہمزاد سے دنیا جہاں کی شرارتیں کروا لیتا ہے۔ وہ خود تو دو قدم نہیں چل سکتا۔ لیکن ہمزاد چوریاں کرتا، شرارتیں کرتا ہے

خود تو ایک انگلی کا بوجھ نہیں سہار سکتا۔ مگر ہمزاد جی بھر کر مار کھاتا ہے اور ٹس سے مس نہیں ہوتا۔ مصنف کو ارمان تھا کہ کاش وہ بھی اتنا مضبوط ہوتا۔ دوسرے بھائیوں کی طرح۔ ڈیڑھ ڈیڑھ سو جوتے کھا کر کمر جھاڑ کر اٹھ کھڑا ہوتا۔ تندرست لوگ کیا جانیں ایک بیمار کے دل میں کیا کیا ارمان ہوتے ہیں۔ پر کٹا پرندہ ویسے نہیں تو خوابوں میں تو دنیا بھر کی سیر کر آتا ہے۔ یہی حال ان کا تھا۔ وہ جو کچھ نہ تھے افسانہ میں وہی بن کر دل کی آگ بجھا لیتے تھے۔ کچھ تو چاہیئے نا جینے کے لئے۔

شروع ہی سے روتے دھوتے پیدا ہوئے۔ روئی کے گالوں پر رکھ کر پالے گئے۔ کمزور دیکھ کر ہر ایک معاف کر دیتا۔ قوی ہیکل بھائی سر جھکا کر پٹ لیتے کچھ بھی کریں والد صاحب کمزور جان کر معاف کر دیتے۔ ہر ایک دل جوئی میں لگا رہتا۔ مگر بیمار کو بیمار کہو تو اسے خوشی کب ہوگی۔ ان مہربانیوں سے احساس کمزوری اور بڑھتا۔ بغاوت اور بڑھتی۔ غصہ بڑھتا، مگر بے بس، سب نے ان کے ساتھ گاندھی جی والی۔ نان وائلنس شروع کر دی تھی۔ وہ چاہتے تھے کوئی تو انھیں بھی انسان سمجھے، انھیں بھی کوئی ڈانٹے۔ انھیں بھی کوئی زندہ لوگوں میں شمار کرے لہذا ایک ترکیب نکالی۔ اور وہ یہ کہ فسادی بن گئے۔ جہاں چاہا دو آدمیوں کو لڑا دیا اللہ نے دماغ دیا تھا اور پھر اس کے ساتھ ساتھ بلا کا تخیل اور تیز زبان چٹخارے لے لے کر کچھ ایسی ترکیبیں چلتے کہ جھگڑا ضرور ہوتا۔ بہن بھائی ماں، باپ، سب کو نفرت ہوگئی۔ اچھا خاصا گھر میدان جنگ بن گیا اور سب مصیبتوں کے ذمہ دار خود۔ بس ساری خود پرستی کے جذبات مطمئن ہو گئے، اور کمزور، لاچار ہر دم کا روگی، تعمیر کا ویلن ہیرو بن گیا اور کیا چاہیئے ساری کمزوریاں ہتھیار بن گئیں

زبان بد سے بدتر ہوگئی۔ دنیا میں ہر کوئی نفرت کرنے لگا۔ صورت سے جی متلانے لگا۔ ہنستے، بولتے لوگوں کو دم بھر میں دشمن بنا لینا بائیں ہاتھ کا کام ہوگیا۔

لیکن مقصد یہ تو نہ تھا کہ واقعی دنیا انھیں چھوڑ دے۔ گھر والوں نے جتنا ان سے کھنچنا شروع کیا۔ اتنا ہی وہ لپٹے۔ آخر میں تو خدا معاف کرے ان کی صورت دیکھکر نفرت آتی تھی۔ وہ لاکھ کہتے مگر دشمن نظر آتے تھے۔ بیوی شوہر نہ سمجھتی۔ بچے باپ نہ سمجھتے۔ بہن نے کہدیا تم میرے بھائی نہیں، اور بھائی آواز سن کر نفرت سے منہ موڑ لیتے۔ ماں کہتی "سانپ جنا تھا میں نے!"

مرنے سے پہلے قابل رحم حالت تھی۔ بہن ہو کر نہیں انسان بن کر کہتی ہوں جی چاہتا تھا جلدی سے مر جکیں۔ آنکھوں میں دم ہے۔ مگر دل دکھانے سے نہیں چوکتے عذاب دوزخ بن گئے ہیں۔ ہزاروں کہانیوں، افسانوں کا ہیرو ایک ولین بن کر مطمئن ہو چکا تھا۔ وہ چاہتا تھا کہ اب بھی کوئی اسے پیار کرے، بیوی پوجا کرے۔ بچے محبت سے دیکھیں۔ بہنیں واری جائیں اور ماں کلیجہ سے لگائے۔

ماں نے واقعی پھر کلیجہ سے لگا لیا۔ بھولا بھٹکا راستہ پر آن لگا۔ آخر کو ماں تھی مگر اوروں کے دل سے نفرت نہ گئی۔ یہاں تک کہ پھیپھڑے ختم ہو گئے۔ ورم بڑھ گیا۔ آنکھیں چندھیا گئیں اور اندھوں کی طرح ٹٹولنے پر بھی راستہ نہ ملا۔ ہیرو بن کر بھی ہار ان کی ہی رہی۔ جو چاہا نہ ملا اس کے بدلے نفرت، حقارت، کراہت ملی، انسان کس قدر پر ہوس ہوتا ہے۔ اتنی شہرت اور نام ہونے کے باوجود حقارت کی ٹھوکریں کھا کر جان دی۔

صبح چار بجے آج سے ۴۲ برس پہلے جو ننھا سا کمزور بچہ پیدا ہوا تھا۔ وہ زندگی کا ناٹک کھیل چکا تھا۔ ۲۰۔ اگست کو صبح چھ بجے شمیم نے آکر کہا "منے بھائی ختم ہو رہے

ہیں۔ اٹھو!"

وہ کبھی ختم نہ ہوں گے —— بیکار مجھے جگا رہے ہو ——" میں نے بگڑ کر صبح کی ٹھنڈی ہوا میں پھر سو جانے کا ارادہ کیا۔

"ارے کمبخت تجھے یاد کر رہے ہیں ——" شمیم نے کچھ پریشان ہو کر ہلایا

"ان سے کہہ دو اب حشر کے دن ملیں گے —— ارے شمیم وہ کبھی نہیں مر سکتے"، میں نے وثوق سے کہا۔

مگر جب میں نیچے آئی تو ان کی زبان بند ہو چکی تھی۔ کمرہ سامان سے خالی کر دیا گیا تھا۔ سارا کوڑا کرکٹ، کتابیں، ہٹا دی گئی تھیں۔ دوا کی بوتلیں لاچاری کی تصویر بنی لڑھک رہی تھیں۔ دو ننھے بچے پریشان ہو ہو کر دروازے کو تک رہے تھے۔ بھابی انھیں زبردستی چائے پلا رہی تھیں۔ آنسو بند تھے۔

"منے بھائی" میں نے ان پر جھک کر کہا۔ ایک لمحے کو آنکھیں اپنے محور پر رکیں، ہونٹ سکڑے، اور پھر وہی نزع کی حالت طاری ہو گئی، ہم سب باہر بیٹھ کر چار گھنٹے تک سوکھے بے جان ہاتھوں کی جنگ دیکھتے رہے معلوم ہوتا تھا عزرائیل بھی پست ہو رہے ہیں۔ جنگ تھی کہ ختم ہی نہ ہوتی تھی۔

"ختم ہو گئے منے بھائی" نہ جانے کس نے کہا۔

"وہ کبھی ختم نہیں ہو سکتے" مجھے خیال آیا۔

اور آج میں ان کی کتابیں دیکھ کر کہتی ہوں، ناممکن ہے وہ کبھی نہیں مر سکتے ان کی جنگ اب بھی جاری ہے۔ مرنے سے کیا ہوتا ہے۔ میرے لئے تو وہ مر کر ہی جیے اور نہ جانے کتنوں کے لئے وہ مرنے کے بعد پیدا ہوں گے اور

برابر پیدا ہوتے رہیں گے "۔ ان کا پیغام " دکھ سے لڑو، نفرت سے لڑو، اور مرکر بھی لڑتے رہو "۔ یہ کبھی نہ مر سکے گا۔ ان کی باغیانہ روح کو کوئی نہیں مار سکتا۔ وہ نیک نہیں تھے۔ پارسا نہ ہوتے اگر ان کی صحت اچھی ہوتی۔ وہ جھوٹے تھے ان کی زندگی جھوٹی تھی۔ سب سے بڑا جھوٹ تھی۔ ان کا رونا جھوٹا۔ ہنسنا جھوٹا۔ لوگ کہتے ہیں۔ ماں باپ کو دکھ دیا۔ بیوی کو دکھ دیا۔ بچوں کو دکھ دیا اور سارے جگ کو دکھ دیا۔ وہ ایک عفریت تھے جو عذاب دنیا بن کر نازل ہوئے تھے اور اب دوزخ کے سوا ان کا کہیں ٹھکانا نہیں۔ اگر دوزخ ہیں ایسے ہی لوگوں کا ٹھکانا ہے تو ایک بار تو ضرور اس دوزخ میں جانا پڑے گا۔ صرف یہ دیکھنے کہ جس شخص نے دنیا کی دوزخ میں یوں ہنس ہنس کر تیر کھائے اور تیر اندازوں کو کڑھے تیل میں تلا۔ وہ دوزخ میں عذاب نازل کرنے والوں کو کیا کچھ نہ چڑھا چڑھا کر ہنس رہا ہوگا۔ بس میں وہ تلخ طنز سے بھری ہنسی دیکھنا چاہتی ہوں۔ جسے دیکھ کر دوزخ کا داروغہ بھی جل اٹھتا ہوگا۔

مجھے یقین ہے وہ اب بھی ہنس رہا ہوگا۔ کیڑے اس کی کھال کو کھا رہے ہوں گے۔ ہڈیاں مٹی میں مل رہی ہوں گی۔ ملاؤں کے فتووں سے اس کی گردن دب رہی ہو گی۔ آروں سے اس کا جسم چیرا جا رہا ہوگا۔ مگر وہ ہنس رہا ہوگا آنکھیں شرارت سے ناچ رہی ہوں گی۔ نیلے مردہ ہونٹ تلخی سے ہل رہے ہوں گے مگر کوئی اسے سن نہیں سکتا۔

وہ شخص جس کے پھیپھڑوں میں ناسور، ٹانگیں عرصہ سے اکڑی ہوئی باہیں انجکشنوں سے گدی ہوئی گوشے میں امرود برابر پھوڑا، آخری دم اور

چیونٹیاں جسم میں لگنا شروع ہوگئیں۔ کیا ہنس کر کہتا ہے۔ یہ چیونٹی صاحبہ بھی کس قدر بے صبر ہیں۔ یعنی قبل از وقت اپنا حصہ لینے آن پہونچیں" یہ مرنے سے دو دن پہلے کہا۔ دل چاہے۔ پتھر کا کلیجہ ہو۔ مرتے وقت جملے کسنے کے لئے۔ ان کا ایک جملہ ہو تو لکھا جائے۔ ایک لفظ ہو جو یاد آئے۔ پوری کی پوری کتابیں ایسے ایسے چٹکلوں سے بھری پڑی ہیں۔ دماغ تھا کہ انجن! بنا آگ پانی کے ہر وقت چلتا رہتا تھا اور زبان تھی کہ قینچی! اس قدر نپے تلے جملے نکالتی تھی کہ جم کر رہ جاتے تھے۔

نئے لکھنے والوں کے آگے ان کی گاڑی نہیں چلی۔ دنیا بدل گئی ہے۔ خیالات بدل گئے ہیں۔ ہم لوگ بد زبان ہیں اور منہ پھٹ۔ ہم دل دکھتا ہے تو رو دیتے ہیں۔ سرمایہ داری، سوشل ازم اور بیکاری نے ہم لوگوں کو جھلسا دیا ہے ہم جو کچھ لکھتے ہیں، دانت پیس پیس کر لکھتے ہیں۔ اپنے پوشیدہ دکھوں کچلے ہوئے جذبات کو زہر بنا کر اگلتے ہیں۔ وہ بھی دکھی تھے، نادار، بیمار اور مفلس تھے سرمایہ داری سے عاجز۔ مگر پھر بھی اتنی ہمت تھی کہ زندگی کا منہ چڑا دیتے تھے دکھ میں ٹھٹھہ لگا لیتے تھے۔ وہ افسانوں ہی میں نہیں ہنستے تھے۔ زندگی کے ہر معاملہ میں ہنس کر دکھ کو نیچا کر دیتے تھے۔

باتوں کے اس قدر شوقین کہ دنیا کا کوئی انسان ہو، اس سے دوستی کھرپا بہادر میں جو شاہ لنگران کے حالات ہیں وہ ایک میراثن سے معلوم ہوئے اس سے ایسی دوستی تھی کہ بس بیٹھے ہیں اور گھنٹوں بکواس ہو رہی ہے لوگ متحیر ہیں کہ یا اللہ یہ بڑھیا میراثن سے کیا باتیں ہو رہی ہیں۔ مگر جو کچھ انھوں نے

لکھا اسی بڑھیا میراثن نے بتایا ہے۔

اور تو اور بھنگن۔ بھشتن، راہ چلیتوں کو روک کر باتیں کرتے تھے یہاں تک کہ کچھ دن ہسپتال میں رہے۔ وہاں رات کو جب خاموشی ہو جاتی، آپ چپکے سے سارے مریضوں کو سمیٹ کر گپیں اڑایا کرتے، ہزاروں قصے سنتے اور سناتے۔ وہی قصے "سوانہ کی روحیں"۔ "ہمارا لی کا خواب"۔ "چمکی" اور "بریکے" بن گئے۔ وہ ہر چیز زندگی سے لیتے تھے۔ اور زندگی میں کتنے جھوٹ ہیں۔ یہی بات ہے ان کی کہانیوں میں۔ بہت سی باتیں بعید از قیاس معلوم ہوتی ہیں۔ چونکہ ان کا شاعرانہ تخیل ہر بات کو یقین کرتا تھا۔

ان کی ناولیں بعض جگہ واہیات ہیں۔ فضول سی۔ خصوصاً "کوتار" تو بالکل ردی ہے مگر اس میں بھی حقیقت کو اصلی صورت میں گڑ بڑ کر کے لکھ دیا ہے "شریر بیوی"، تو بالکل فضول ہے۔ مگر اپنے زمانے کی بڑی چلتی ہوئی چیز تھی۔

"چمکی" ایک دہکتا ہوا شعلہ ہے۔ یقین نہیں آتا کہ اس قدر سوکھا مارا انسان جس نے اپنی بیوی کے علاوہ کسی طرف آنکھ اٹھا کر نہ دیکھا۔ تخیل میں کس قدر عیاش بن جاتا ہے۔ اف وہ چمکی کی خاموش نگاہوں کے پیغام۔ وہ ہیرو کا اس کی حرکتوں سے مسحور ہو جانا۔ اور پھر خود مصنف کی زندگی کس قدر مکمل جھوٹ۔ یہ عظیم بھائی نہیں ان کا ہمزاد ہوتا تھا۔ جو ان کے جسم سے دور ہو کر حسن و عشق کی عیاشیاں کراتا تھا۔

عظیم بھائی کی مقبولیت یوں بھی موجودہ ادب میں یعنی بالکل نئے ادب میں نہ تھی کہ وہ کھلی باتیں نہ لکھتے تھے۔ وہ عورت کا حسن دیکھتے تھے مگر

مگر اس کا جسم بہت کم دیکھتے تھے جسم کی بناوٹ کی داستانیں پرانی مثنویوں گل بکاؤلی، زہرِ عشق وغیرہ میں بہت نمایاں تھیں اور پھر انھیں پرانی کہہ دبا گیا تھا لیکن اب پھر یہ فیشن نکلا ہے کہ وہی پرانا سینہ کا اتار چڑھاؤ، پنڈلیوں کی گاودی رانوں کا گداز نیا ادب بن گیا ہے۔ وہ اسے عریانی سمجھتے تھے اور عریانی سے ڈرتے تھے، گو جذبات کی عریانی ان کے یہاں عام ہے اور بہت غلیظ باتیں بھی لکھنے میں نہیں جھجکتے تھے۔ وہ عورت کے جذبات تو عریاں دیکھتے تھے مگر خود اسے کپڑے پہنے دیکھتے تھے، وہ زیادہ بے تکلفی سے مجھ سے باتیں نہیں کرتے تھے اور بہت بچہ سمجھتے تھے۔ کبھی کسی جنسی مسئلہ پر تو وہ کسی سے بحث کرتے ہی نہ تھے۔ ایک دوست سے صرف اتنا کہا کہ "نئے ادیب بڑے جوشیلے ہیں۔ لیکن بھوکے ہیں اور اوپر سے ان پر جنسی اثر بہت ہے۔ جو کچھ لکھتے ہیں" اماں کہا نا "معلوم ہوتا ہے۔ وہ یہ بھی کہا کرتے کہ ہندوستانی ادب میں ہر زمانہ میں جنس بہت نمایاں رہتی ہے۔ یہاں کے لوگ جنس سے بہت متاثر ہیں۔ ہماری شاعری مصوری قدیم پرستش سے بھی جنسی بھوک کا پتہ چلتا ہے۔ اگر ذرا دیر عشق و محبت کو بھول جائیں تو مقبولِ عام نہیں رہ سکتے، یہی وجہ ہے کہ بہت جلد ادب میں ان کا رنگ غائب ہو کر وہی "الف لیلہ" کا رنگ غالب آگیا۔

انھیں حجاب امتیاز علی سے خاص لگاؤ تھا (میں محترمہ سے معافی مانگ کر کہوں گی کہ مرنے والے کا راز ہے) کہا کرتے تھے "یہ عورت بہت پیارے جھوٹ بولتی ہے" انھیں شکایت تھی کہ میں بہت ہی اسٹے سیدھے جھوٹ بولتی ہوں میرے جھوٹ بھوکے کی پکار ہیں، اور ان کے جھوٹ بھوکے کی مسکراہٹیں

اللہ جانے ان کا کیا مطلب ہوتا تھا۔

ہم ان کے افسانوں کو عموماً "جھوٹ" کہا کرتے تھے، جہاں انھوں نے کوئی بات شروع کی اور والد صاحب مرحوم ہنسے۔ پھر قصرِ صحرا" لکھنے لگے؟ وہ ان کی گپوں کو" قصرِ صحرا" کہتے تھے۔ عظیم بھائی کہتے،" سرکار دنیا میں جھوٹ بغیر کوئی رنگینی نہیں! بات کو دلچسپ بنانا چاہا ہو تو جھوٹ اس میں ملا دو۔"

وہ یہ بھی کہتے تھے کہ" جنت اور دوزخ کا بیان بھی تو" قصرِ صحرا" ہے اس پر ماموں کہتے :

ارے اس زندہ لاش کو منع کرو کہ یہ کفر ہے"، اس پہ وہ ماموں کے توہم پرست سسرال والوں کا تمسخر اڑاتے تھے۔

انھیں پیری مریدی ڈھونگ معلوم ہوتا تھا۔ لیکن کہتے تھے" دنیا کا ہر ڈھونگ ایک مزے دار جھوٹ ہے اور جھوٹ ہی مزے دار ہے۔"

کہتے تھے،" میری صحت اجازت دیتی تو میں اپنے باپ کی قبر بنوا دیتا بس دو سال قوالی کرا دیتا اور چادر چڑھاتا۔ مرنے سے آمدنی ہوتی "

انھیں دھوکہ باز اور مکار آدمی سے مل کر بڑی خوشی ہوتی تھی۔ کہتے تھے" دھوکہ اور مکاری مذاق نہیں۔ عقل چاہیے ان چیزوں کے لیے "

انھیں ناچ گانے سے بڑا شوق تھا۔ مگر کس ناچ سے؟ یہ جو فقیر بچے آتے ہیں ان کا۔ عموماً پیسے دے کر ڈھول میں ناچتے ہوئے فقیروں کو اس شوق سے دیکھا کرتے تھے کہ ان کا انہماک دیکھ کر رشک آتا تھا۔ نہ جانے انھیں اس ننگے بھوکے ناچ میں کیا کچھ نظر آتا تھا۔

میں نے انھیں کبھی نماز پڑھتے نہ دیکھا۔ قرآن شریف لیٹ کر پڑھتے تھے اور بے ادبی سے اس کے ساتھ ساتھ سو جاتے تھے۔ لوگوں نے ملامت کی تو اس پر کاغذ چڑھا کر کہہ دیا کرتے تھے۔ کچھ نہیں قانونی کتاب ہے۔ جھوٹ تو خوب نبھاتے تھے۔

حدیث بہت پڑھتے تھے اور لوگوں سے بحث کرنے کے لئے عجیب عجیب حدیثیں ڈھونڈھ کر حفظ کر لیتے تھے۔ اور سنا کر لڑا کرتے تھے ان حدیثوں سے لوگ بڑے عاجز تھے۔ قرآن کی آیات بھی یاد تھیں اور بے تکان حوالہ دیتے تھے۔ شک کرو تو سرہانے سے قرآن نکال کر دکھا دیتے تھے۔

یزید کے بڑے مدّاح تھے اور امام حسین کی شان میں بکواس کیا کرتے تھے۔ لوگوں سے گھنٹوں بحث ہوتی تھی۔ کہتے تھے "میں نے خواب میں دیکھا کہ حضرت امام حسینؓ کھڑے ہیں، ادھر سے یزید لعین آیا۔ آپ کے پیر پکڑ لئے گڑگڑایا ہاتھ جوڑے تو آپ کا خون جوش مارنے لگا۔ اور اسے اٹھا کر سینے سے لگا لیا بس میں نے بھی اس دن سے یزید کی عزت شروع کر دی۔ جنت میں تو ان کا ملاپ بھی ہو گیا۔ پھر ہم کیوں لڑیں "

سیاسیات سے کم دلچسپی تھی۔ کہتے تھے " بابا ہم لیڈر بن نہیں سکتے تو پھر کیا کہیں، لوگ کہیں گے تم ہی کچھ کر کے دکھاؤ اور یہاں کمبخت کھانسی اور دمہ نہیں چھوڑتا۔ بہت سال ہوئے کچھ مضامین ریاست میں سیاسیات اور کانگریس پر لکھے تھے۔ وہ نہ جانے کیا ہوئے۔ مذہب کا جنون سا تھا۔ مگر آخر میں آ کر بحث کم کر دی تھی۔ کہتے تھے :-

"بھئی تم لوگ تو ہٹے کٹے ہو اور میں مرنے والا ہوں اور جو کہیں دوزخ جنت سب نکل آئیں تو کیا کروں گا۔ لہذا چپ ہی رہو۔ پردہ کے خلاف تو کبھی سے تھے۔ مگر آخر میں کہنے لگے "یہ پرانی بات ہوگئی۔ اب پردہ روکے سے نہیں رک سکتا۔ اس معاملہ میں ہم چکے اب تو نئی پریشانیاں ہیں۔" لوگ کہتے تھے دوزخ میں جاؤ گے تو فرماتے "یہاں کونسی اللہ میاں نے جنت دے دی جو وہاں دوزخ کی دھمکیاں ہیں۔ کچھ پرواہ نہیں ہم تو عادی ہیں۔ اللہ میاں اگر ہمیں دوزخ میں جلائیں گے تو ان کی لکڑی اور کوئلہ بیکار جائے گا۔ کیونکہ ہم تو ہر عذاب کے عادی ہیں ——" کبھی کہتے "اگر دوزخ میں رہے تو ہمارے جراثیم تو مرجائیں گے۔ جنت میں تو ہم سارے مولویوں کو دق میں لپیٹ لیں گے۔"

یہی وجہ ہے کہ سب انھیں باغی اور دوزخی کہتے ہیں۔ وہ کہیں پر بھی جائیں میں دیکھنا چاہتی ہوں۔ کیا وہاں بھی ان کی وہی قینچی جیسی زبان چل رہی ہے؟ کیا وہاں وہ حوروں سے عشق لڑا رہے ہیں۔ یا دوزخ کے فرشتوں کو جلا کر مسکرا رہے ہیں۔ مولویوں سے الجھ رہے ہیں۔ یا دوزخ کے بھڑکتے شعلوں میں ان کی کھانسی گونج رہی ہے۔ پھیپھڑے پھول رہے ہیں اور فرشتے ان کے انجکشن گھونپ رہے ہیں۔ فرق ہی کیا ہے۔ ایک دوزخ سے دوسری دوزخ میں۔ دوزخی کا کیا ٹھکانا؟

# گیندا

"جنے یہ جھونپڑی ہے۔ ہے نا!" میں نے اور گیندا نے بالکبری کی گھنداد جھاڑی کے نیچے رینگتے ہوئے تصور کیا۔ اور ہم دونوں جھکے جھکے دونوں ہاتھوں سے زمین صاف کرنے لگے۔ ذرا سی دیر میں پیلی پیلی مٹی کے صاف اور چکنے فرش پر ہم نہایت بے تکلفی سے بیٹھے ہوئے تھے۔ ذرا سوچ بچار کے بعد ہم اپنا مرغوب ترین کھیل "دلہن دلہن" کھیلنے لگے۔ گیندا نے اپنی بدبودار سُرخ اوڑھنی کا لمبا سا گھونگٹ مار لیا اور گری پڑی ہوکر بیٹھ گئی۔ میں نے آہستہ سے گھونگھٹ اٹھاکر "دلہن" کا منہ دیکھا۔ گیندا کا گول مٹول چہرہ خون کے ایک دم دوڑ جانے کی وجہ سے بیر بہوٹی کی طرح لال ہو رہا تھا۔ آنکھوں کے پپوٹے بے چینی سے پھڑ پھڑا رہے تھے۔ اور وہ بمشکل اپنی ہنسی کو دبائے ہوئے تھی۔

"اب ہم ... ... گیندا ابھی اب ہم" میں نے رشک سے تڑپ کر کہا۔

"اہا" بھیا نے ٹہنیاں ہٹا کر ہمیں دیکھتے ہوئے کہا: "یہ کیا ہو رہا ہے؟"
گیندا نے ہڑبڑا کر گھونگھٹ پھینک دیا اور سہم کر بیٹھ گئی۔ ہمارے دل دھک دھک کرنے لگے۔

بھیا کیا کسی کو بھی معلوم ہو جاتا کہ ہم "دلہن" کا کھیل کھیل رہے تھے تو یقیناً ہم پہ مار پڑتی۔ یہ پر شوق کھیل تو ہم ہمیشہ چھپ چھپ کر ہی کھیلا کرتے تھے۔ نہ جانے کیوں؟

"آں.... ں" میں نے اٹھلا کر کہا: "ہم تو کھیل رہے ہیں۔"

بھیا شاید ہنسی کے دم میں تھے کہ جھکتے ہوئے خود بھی اندر آ گئے اور اکڑوں بیٹھ گئے مگر تھوڑی ہی دیر میں وہ گھبرا گئے۔

"اوں ہوں۔ کمبخت یہاں کیسے بیٹھی ہو؟" انھوں نے ایک ٹہنی سے اپنی ناک بچا کر کہا۔

"اور گیندا" انھوں نے اس کے پھولے ہوئے گال میں چٹکی لے کر کہا "اور تو یہاں بیٹھی ہے۔ کہتا ہوں نکل سے!"

گیندا نے اپنی بڑی بڑی بھوری آنکھیں پھاڑ کر چاروں طرف دیکھا

"ارے باپ رے" اور وہ اپنا مختصر سا لہنگا سنبھال کر بھاگنے لگی۔

"آں... گیندا تو مت جا" میں نے اسے پکڑ کر مچلتے ہوئے کہا

"دادا مارے گا پھر" اس نے بھیا سے ڈرتے ہوئے کہا۔

"نہیں مارے گا۔ تو نے کام تو کر لیا؟"

"اچھا بیٹھ" بھیا نے نرمی سے گیندا کو اپنے پاس گھسیٹتے ہوئے کہا "مگر پاپن تجھے تو ضرور پٹواؤں گا۔ یہاں زمین پہ لوٹ لوٹ کر کپڑے گندے کر رہی ہے

"کہہ دینا، کہہ دینا۔ میں کوئی ڈرتی ہوں" میں نے ڈر کر کہا اور کپڑے جھاڑنے لگی
"گیندا ... ... ارے او گیندیا ... آ ... کدھر مرگئی" بھو کی آواز
گونجی۔ اور گیندا بھیا سے ہاتھ چھڑا کر تیر کی طرح بھاگی۔

اُن کی آن میں کھیل بگڑ گیا۔ میں بھیّا سے الجھ پڑی اور کرتی بھی کیا۔

"ایں ... ں ... جاؤ یہاں سے" میں نے منمنا کر کہا۔

"بھتنی" انھوں نے گھٹی ہوئی آواز میں دانت پیس کر کہا۔ اور ایک دھپ میرے لگا کر چل دئے۔

(۲)

"بدھوا کاہے کو سنگھار کرے" گیندا نے فلسفیانہ انداز سے کہا۔

"بدھوا!" میں نے سرخ اینٹ کو جسے میں سیندور تیار کرنے کے لئے پتھر پر گھس رہی تھی۔ کرتے سے پونچھ کر کہا "بدھوا!"

"ہاں، اور کیا۔ ہم بدھوا ہیں" مجھے ایسا معلوم ہوا جیسے گیندا نے فخریہ کہا

"اور ہم!" میں نے حرص کی۔

"تم" وہ حقارت سے منہ بنانے لگی۔ "تم تو کنیا ہو۔ ہی۔ ہی۔ ہی۔" اس نے مذاق اڑایا۔

میرا دل بیٹھ گیا۔ گیندا مجھے ہمیشہ حقیر سمجھتی ہے۔ میں، مجال ہے، جو اس کی برابری کر جاؤں۔ پچھلے بیساکھ میں اس کا بیاہ ہوا۔ سرخ سرخ کپڑے پہنائے گئے۔ چمکتے ہوئے چاندی کے زیور بلا شرکت غیرے اس کی ملکیت ہوگئے اور وہ کئی دن تک چھم چھم کرتی اٹھلاتی پھری۔ میں بیچاری کسی شمار و قطار ہی میں

نہیں۔ ٹکر ٹکر منہ دیکھنا اور حرصیائی بلی کی طرح اس کے پیچھے لگے رہنا۔ کبھی اس کی چوڑیاں گنتی۔ کبھی اس کے گھنگر و سنبھالتی۔ کبھی اس کا چھوٹے گوٹے کا دوپٹہ زمین سے لگ جانے پر تڑپ کر اٹھا لیتی۔ اماں کی زیادتی دیکھو اگر میں ذرا لحاف کا ہی گھونگھٹ نکال کر بیٹھوں تو ڈانٹ بتاتی ہیں، اونھ، آخر کیوں؟

"کیوں بچھونے کھوند رہی ہے؟ جیسے لحاف گھونگھٹ کے استعمال سے پھٹ ہی تو جائے گا۔"

جو کبھی دوپٹیا اوڑھنے کو مانگوں تو جھڑک دیتی ہیں۔

"نہیں۔ کیچڑ میں لتھڑنے کو نا!"

یہ مانا کہ میں گیندا سے چھوٹی ہوں مگر اتنی ننھی بھی نہیں کہ دلہن نہ بن سکوں۔ مجھ سے کہو، ساری عمر گھونگھٹ کاڑھے بیٹھی رہوں۔ اور ذرا بھی جی نہ گھبرائے آخر میں بھی تو انسان ہوں۔ گیندا کا میاں برسات میں مر گیا۔ سارا گھر دن رات رونا پیٹنا رہا۔ گیندا کی تو چوڑیاں توڑ دی گئیں۔ اور وہ بھی خوب رو لی۔ "ہا بچاری گیندا!" سب اس کو سمجھاتے بجھاتے اور پیار کرتے، اور میرا تو گھر میں کوئی نوٹس بھی نہ لیتا ہر بات میں یہی کہ بس ابھی بچہ ہوں، ابھی چھوٹی ہوں۔ خاک پڑے اس چھوٹے پن کو آخر کب تک چھوٹی رہوں گی؟ اتنی تو بڑی ہو گئی کہ نیلی شلوار بھی اونچی ہو گئی اور گلابی قمیص بھی اب زہرہ کو دے دی گئی۔ ایک ذرا سجنے کی قمیص تھی وہ بھی چھوٹی ہو گئی۔ اچھی اچھی چیزوں کے لئے تو میں "ڈھونگری" ہو جاتی ہوں، اور ویسے مطلب کے وقت مجھے سب چھوٹا بنا دیتے ہیں۔ یہ اب تک مجھے نہیں معلوم کہ چھوٹی ہوں کہ بڑی۔ کچھ عجب الجھن ہے۔ اونہہ!

"تم تو سنگھار نہیں کرتیں ؟" میں نے بیکار دہرایا۔

"جب پتی ہی مرجائے تو پھر کس پہ سنگھار کریں۔ گیندا نے صوفیانہ لہجہ اختیار کر لیا۔ مانگ کا سیندور، ہاتھ کی چوڑی پتی ہی کے لئے ہوتی ہے نا؟ اس نے سنی سنائی بات کا یقین کا رنگ دینے کی کوشش کی۔

"دیکھ گیندا کتنا ڈھیر سا سیندور بن گیا"۔ میں نے پسی ہوئی اینٹ کو انگلیوں سے سمیٹتے ہوئے کہا۔

گیندا سیندور کی چھوٹی سی ڈھیری کو ایک کمسن بیوہ کی طرح دیکھنے لگی لیکن جلد ہی ہم دونوں مسکرانے لگے۔

"تو بھابی سے نہ کہنا ... اچھا ... آؤ" اس نے آگے سرک کر کہا اور ہم دونوں سنگھار کے لئے تیار ہو گئے۔ میں نے ایک تجربہ کار مشاطہ کی طرح گیندا کے الجھے ہوئے بالوں کو بمشکل پانی سے چپکایا اور اس میں سیندور بھر دیا۔ گیندا کا چہرہ لال لال ہو گیا اور اس نے شرما کر منہ اوڑھنی میں چھپا لیا اور ہنستے ہنستے لوٹ گئی۔

"ارے ارے" میں نے اسے تنبیہ کی۔ "سب بگڑ جائے گا بھئی ہم نہیں"

"لاؤ اب تمہارے لگاؤں" گیندا نے میرے سر پہ پانی چپڑ کر کہا۔

"اور بندی ؟" میں نے آنکھوں کو جھپکا کر کہا۔

"ہاں ... ہاں ... اور کیا" اس نے اطمینان دلایا۔

ایک ذرا سی دیر میں ہم دونوں سیندور سے مانگ بھر اور بندیاں لگا سر پہ اوڑھنیاں منڈھ کر سلیقے سے ایک کونے میں بیٹھ گئے اور ایک دوسرے کا منہ

دیکھ دیکھ کر اپنے حسن کا اندازہ لگا کر شرمانا ہی پڑا۔
سامنے سے بھیّا نظر آئے اور گیندا سرخ ہوگئی۔ ہم نے جلدی جلدی ماتھے کی بندیاں جھٹ ڈالیں۔ اور کھسیانی ہنسی ہنسنے لگے۔
بھیّا مجھے ڈھکیل کر۔ گیندا کے پاس بیٹھ گئے۔ وہ شرمانے لگی۔ بھیّا نے دانت پیس کر اس کے دونوں گالوں میں چٹکی لی۔ اور وہ "اوں۔ اوں" کر کے سکڑ گئی۔
"اسے ہے یہ کیا ہے؟" بھیّا نے نفرت سے پسی ہوئی اینٹ کی ڈھیری جوتے سے بکھیر کر کہا۔ ان کی اجلی قمیص بھی خراب ہوگئی۔ وہ اسی پر چڑھ بیٹھے تھے
"یہ تو سیندور ہے۔ ہم نے بنایا ہے" میں نے فخریہ کہا۔
بھیا انگلی سے سیندور سے کھیلنے لگے۔ اور اپنے پیر سے گیندا کا پیر دبایا
"لا میں تیرے لگا دُں۔ بھیّا نے سیندور لے کر گیندا کے لگا دیا
"اوں" اور اس نے ہتھیلی سے سیندور چھٹا دیا۔
"بھیا۔ گیندا تو بدھوا ہے۔ وہ سیندور کب لگاتی ہے" میں نے اپنی قابلیت جتائی۔
"لگائے گی کیسے نہیں چڑیل" اور انھوں نے اس کے دونوں ہاتھ پکڑ کر اسے پیچھے ڈھکیلا۔ اس نے اپنا منہ چھپا لیا۔
"گیندا پھر میں تجھ سے بولوں گا بھی نہیں" اور گیندا نے آخر کو منہ کھول ہی دیا۔
"گیندا" بھیا نے اس کے قریب سرک کر کہا "بیاہ کرے گی؟"
"ہٹ" اور وہ شرما گئی۔

میں بھی حرص میں شرمانے کی کوشش کرنے لگی۔ ہم دونوں گھنٹوں بیاہ کی باتیں کر کے شرمایا کرتے تھے۔ بھیا کو تو وہ باتیں معلوم بھی نہ ہوں گی جو ہم نے آپا اور نھنی کو کرتے ہوئے پلنگ کے نیچے چھپ کر سنی تھی۔

" ہٹ کیسی "، بھیا نے کہنی کا ٹھوکا دے کر کہا " کرے گی بیاہ ؟ "

ہو کے چھپڑوں کی جھنکار سے ہم تینوں چونک پڑے۔ وہ کنوئیں پر آرہی تھی۔

" گیندا "، اس نے پکارا اور دوسرے لمحے ہمارے سروں پر آگئی۔

" ارے رانڈ، یہاں بیٹھی ہے۔ چل استری دہکا " وہ غرائی۔

گیندا جلدی سے کترا کر جانے لگی۔ مگر اس نے اسے لپک کر اسے جالیا اور بال پکڑ کر دو جھٹکے دئے۔

" اور یہ مانگ چوٹی تو نے کیسی کری ہے ؟ اس نے دھول مار کر کہا۔ گیندا غوطہ مار کر نکلی چلی گئی۔ میں اور بھیا تڑپ اٹھے۔

ہو سے میرے بدن میں آگ لگتی تھی۔ وہ جب گیندا کو مارتی، میں ضرور کچھ نہ کچھ اس کا نقصان کر دیتی۔ آج بھی جیسے ہی اس کی آنکھ بچی۔ میں نے مٹھی بھر کے راکھ اس کے صاف اور ستھرے کلف میں جھونک دی اور بھیا نے کالروں پر خراب استری کرنے کے تصور میں ننھا کے دو چھاپڑ کس کس کر لگائے۔

(۳)

" سونگھو " گیندا نے اپنی پھٹی ہوئی کرتی کا گریباں میری ناک سے لگا کر کہا۔

" سوں ... ... ہا! عطر! کہاں سے آیا ؟ میں نے بلبلا کر پوچھا۔

" بھیّا" اور وہ زور سے کھلکھلانے لگی۔ میں بھی رشک کو دبا کر ہنس دی۔
" گیندا " بھیّا نے برآمدے سے پکارا " یہ کوٹ ماسٹری کے لئے لے جا " وہ میری طرف معنی خیز نظروں سے مسکراتی ہوئی چلی۔

گیندا کیسے چلی جیسے پھلکی جا رہی ہو۔ میں جب چلتی تھی تو دھپا دھپ جیسے گھوڑا دوڑ رہا ہو۔ میں تو . . . . . . ادھو میرا جی گھبرانے لگا۔ اور میں چل کر باغ میں پانی دینے کی ہودی میں ایک لکڑی اٹھا کر گھنگولنے لگی۔ صبح کی پیسی ہوئی اینٹ کا سیندور اب تک وہیں پڑا تھا۔ بھیّا نے تو گیندا کے عطر لگایا۔ اور میرے لگانا شاید بھول گئے۔ بھول کیوں گئے جان کر ہی نہیں لگایا۔ حالانکہ ان کی سگی بہن ہوں۔ اور گیندا . . . . . . وہ تو ان کی کوئی بھی نہیں۔ مجھے بھیّا سے نفرت ہو گئی اور میں زور زور سے لکڑی گھمانے لگی۔

" ہاں ہاں۔ کیا کرتی ہو بی بی " میوہ رام نے پیچھے سے آ کر کہا۔

میں غور سے میوہ کو دیکھنے لگی " میوہ بھی تو میرا کوئی نہیں ! " میں نے سوچا مگر میں اس کے ہاتھ دیکھ کر اداس ہو گئی۔ کیا مجال جو یہ کمبخت ذرا اپنے ہاتھ مانجھ کر میل چھڑائے۔ ہر وقت مٹی کھودتا رہتا ہے۔ مگر خیر۔

" میوا " میں نے نرمی سے کہا " ذرا یہاں آ " ، اور میں غور سے لکڑی میں بنے بوند میں ٹپکتی ہوئی دیکھنے لگی۔

" کیا ؟ " وہ لاپرواہی سے مڑا۔ اور ٹوپی آنکھوں پر سرکا کر گدّی کھجانے لگا

" یہ . . . یہ سیندور میرے ماتھے پہ لگا دے " میں نے جرأتمندانہ لہجے میں حکم دیا۔

"یہ سیندور ہے" وہ کھی کھی ہنسنے لگا اور چلا مڑکر۔
"سن بھئی — میں تو — میوہ — ذرا ٹھہرنا!" ایک نئے خیالات کے ماتحت میں نے کہا۔
"کیا ہے بی بی؟" وہ ذرا مڑکر بولا۔
"میوہ ... بیاہ کرے گا؟" میں نے دھڑکتے ہوئے دل سے پوچھا
"بیاہ! میرا بیاہ تو ہو بھی گیا!" وہ کھرپی کا دستہ پیڑ کے تنے سے ٹھوکنے لگا
"کب؟" میں نے مردہ آواز میں کہا۔
"ارے رام! مدتیں گزر گئیں" اس نے ایسے کہا گویا کوئی بات ہی نہیں
"اچھا تو تو بڈھا ہے" میں نے فیصلہ کیا۔
"ارے نہیں" وہ ہنسنے لگا "کون کوٹھریا میں مالن بیٹھی ہے"
"کیا مالن سے تیرا بیاہ ہوا تھا؟" میں نے حیرت سے کہا۔
"ہوں" اور وہ چل دیا۔
اچھا تو وہ بڑھیا جسے میں میوہ رام کی اماں سمجھتی تھی اس کی بیوی تھی
"کیسی عجیب دنیا ہے" میں نے سوچا۔ اور پھر ہودی میں لکڑی ڈال کر زور سے گھمانے لگی۔ . . . میں نے جھک کر اپنا گریباں سونگھا کہ شاید وہاں بھی کسی عطر کی خوشبو ہو۔ مگر دور دور کہیں خوشبو کا نام نہ تھا۔ ہاں صبح جو سالن گر گیا تھا البتہ اس کی بساندھ تھی۔ میں چڑ گئی۔

(۴)

گیند چپکے چپکے بھیا کے کمرے میں تولیہ میں لپٹے ہوئے کپڑے رکھنے

جا رہی تھی۔ میرے دل میں کھد بدی ہوئی اور دبے پاؤں بلی کی طرح میں بھی پیچھے پیچھے
اور دراز میں سے جھانکنے لگی۔

گیندا فرش پر بیٹھی کپڑے گن گن کر الگ کر رہی تھی۔ بھیا کونے میں کھڑے
سر کھجا رہے تھے۔

"ہٹ۔ غلط گن رہی ہے۔" بھیا نے اس کے دونوں ہاتھ پکڑ کر کہا۔ اس نے
ایک نظر بھیا کو دیکھا اور تیوری پر بل ڈال کر ہنس دی۔ انھوں نے اسے کھینچا تو وہ سکڑ
کر دری پہ اوندھے منہ لیٹ گئی۔ اور کسی طرح نہ اٹھی۔ بھیا نے اس کی کمر میں جو گدگدی
کی تو تڑپ اٹھی۔ بھیا جو آگے آئے تو اس نے ایک تھپڑ ان کے گال پر رسید کیا۔
تعجب ہے کہ میں چونک کر نیچے نہ گر گئی۔" بھیا کے تھپڑ! جن کے خوف سے
سارا گھر لرزتا ہے۔ ان کے گیندا نے تھپڑ مار دی۔ میں بھاگنے کے لئے تیار ہو گئی
میں نے سوچا اب بھیا نے اس کا گلا گھونٹا۔ اور اب گھونٹا۔ انھوں نے لپکا کر
اس کے دونوں ہاتھ پکڑ لئے اور اپنی طرف گھسیٹ لیا۔ میں نے سانس روک لی
... مگر .... ارے لو .... میں حیرت اور خوف سے ملے جلے جذبات سے مجروح
ہو کر سرپٹ بھاگی اور کمرخ کے گھنے درخت کے نیچے آ کر دم لیا۔ میرا کلیجہ بانسوں اچھل
رہا تھا۔ کانوں میں جیسے کوئی انجن چلا رہا ہو۔ بدن لرز رہا تھا۔ اور زبان خشک
تھی۔ میں دیر تک اسی طرح ڈری بیٹھی رہی۔

آنکھیں بند کر کے سوچا۔ اور پھر آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر سوچا۔ مگر خاک
جو سمجھ میں آیا ہو۔ آخر کیوں میری سمجھ میں اتنی ڈھیر سی باتیں نہیں آتیں۔ خاموش
اور گرم دوپہر میں میں نڈھال ہو کر عجیب عجیب معموں سے لڑتی رہی۔ ایک بھی تو

حل نہ ہوا۔ رونا آنے لگا جیسے کسی نے مجھے خوب ہی تو مارا ہو۔

گیندا برآمدہ ہی سے لپک کر اتری۔ میں سمجھ گئی کہ میرے سوالوں کا جواب وہی دے سکتی ہے۔ گیندا مجھے کتنی باتیں بتاتی تھی۔

"کیا ہوا؟" میں نے بے چینی سے پوچھا۔

"کچھ نہیں" وہ مکاری سے اترائی۔ مگر فوراً ہی ایک تنہا گوشے میں بیٹھ کر ہم دونوں "عجیب عجیب" باتیں سمجھنے کی کوشش کرنے لگے۔ گیندا نے افوہ! کتنی باتیں بتائیں۔

"ارے، مگر آخر کیوں؟" میں نے سب کچھ سن کر سوچا۔

گیندا کلف چڑھانے چلی گئی اور پھر میں ایسی بیٹھی رہ گئی، گویا راستہ گم کر دیا ہو میں نے چاہا کہ چھوٹی چھوٹی کرچیں بین کر ہار ہی بناؤں۔ یا پھر اس نالی کو پورا کروں جسے میں نے کل پانی دینے کے لئے کھودا تھا۔ یا پھر ایک نظر بالکری کی جھاڑی کے نیچے ڈال آؤں۔ یا نہیں تو لاؤ یہی معلوم کروں کہ "تیتری" نے انڈے کہاں دینے شروع کئے ہیں۔ مگر نہیں میرا دل کسی بات میں نہ لگا۔ نہ جانے کیوں ہر کھیل سے میرا جی اکتا گیا تھا۔ اور جی چاہتا تھا۔ چپکی آنکھیں بند کئے ہوئے کوئی خواب دیکھتی رہوں جس میں کوئی ننھی منّی دلھن ہو۔ اور پھر اسی خیال کی دنیا میں گم ہو جاؤں۔ آخر کیا کروں۔ گیندا کو دیکھو! مگر میں کیا کروں۔ میوہ کے پاؤں کی چاپ سنائی دی اور میں جیسے چونک پڑی۔ ایک خیال، ایک امید کی ہٹی ہوئی سی جھلک اور میں زمین پر دونوں ہاتھوں سے منہ ڈھانپ کر اوندھی لیٹ گئی۔

"ہچ ... ہچ ہا — بی بی زمین پہ؟ اٹھو، اٹھو!" اس نے مجھے

دیکھ کر کہا۔

مجھے ایسا معلوم ہوا کوئی مجھے اٹھا رہا ہے، اور میں نہیں اٹھتی۔ میری پیٹھ میں کسی نے گدگدی سی کی ...... مگر ... اونہہ ....

"اٹھو نہیں تو کہتا ہوں بھیا سے کہ کپڑے میلے کر رہی ہیں۔" اس نے دھمکی دی اور ویسا ہی لٹھ کا لٹھ دور کھڑا رہا۔

وہ نہایت لا پرواہی سے بانس کی کھپچی چھیل رہا تھا۔ مگر اس انداز سے نہیں جیسے بھیا سر کھجا رہے تھے۔

"اٹھتی ہو کہ سچ مچ ہی جا کر کہہ دوں" اور وہ چلا شکایت کرنے۔ ذرا سوچئے میرا کیسا جی جلا۔

"سور، تو کون ہوتا ہے۔ آں۔ں" میں چنچنا کر کہا۔ اور ایک پتھر کس کے اس کے گھٹنے پہ کھینچ مارا۔

"ارے باپ ارے۔ ٹھہر تو جاؤ کیسا پٹواتا ہوں۔ دوپہر یا پھر گھام میں گھومتی ہیں اور رتیا میں لوٹیں لگاتی ہیں۔ جو کچھ کہو تو ..... ٹھہرو۔" وہ سی سی کرتا چلا "یہ کمبخت میوہ رام سدا کا کھٹس ہے۔ کیا مجال جو مجھ سے سیدھے منہ بات کر جاوے۔ بڑا ہی تو ہے نا!" میں ایسی جلی کہ موتیا کی ساری قلمیں جو اس نے گھنٹوں کی محنت کے بعد لگائی تھیں۔ ایک ایک کر کے کھسوٹ ڈالیں۔ ایسے انسان کا یہی علاج ہے۔ میں نے سوچا اور بسورتی ہوئی اندر بھاگ گئی۔

(۵)

کون تھا جو مجھ سے ہمدردی کرتا۔ بھیا نے تو کبھی منہ نہ لگایا۔ اماں نے

کبھی یہ لاڈ ہی نہ کیا۔ نتیجہ یہ ہوا کہ بلا کی ضدّی ہوگئی۔ طبیعت میں جو الجھن پیدا ہوئی تو سب سے ہی بیر باندھ لیا۔

باجی جواب کے آئیں تو انھوں نے مجھے اپنے ساتھ لے جانے کا ارادہ کیا کیونکہ میں دن بھر دا ہی تباہی گھومتی تھی۔ اور لڑتی پھرتی تھی۔ مجھے گیندا کے چھوٹنے کا بڑا افسوس تھا مگر سفر کی خوشی کچھ ایسی سوار ہوئی کہ سب کچھ بھول گئی۔

گیندا، بھیّا، میوہ اور ساری پرانی باتیں دو سال کے عرصہ میں خواب ہوگئیں۔ اور جب میں واپس آئی تو دنیا ہی بدل گئی تھی۔ بھیّا دہلی بھیج دیے گئے تھے۔ ان کے کمرے میں مہمان ٹھیرتے تھے۔ میوہ رام نمونیہ سے مر گیا تھا کیونکہ اس نے اپنی مٹی سے کھیلنے کی عادت نہ چھوڑی اور سردی لگ گئی۔ تعجب ہے کہ میں خوشی اور حیرت سے بیہوش نہ ہوگئی۔ جب میں نے سنا کہ گیندا کے بچہ ہوا تھا اظہار مسرت پر مجھے ڈانٹا گیا۔ میں خاک نہ سمجھی کہ کیوں؟ ہاں اتنا تو سنا۔

"اسے بہتیری تو اس نے کوشش کی۔۔۔ مگر وہ تو۔۔۔ آگے میں نے نہیں سنا کہ شیخانی نے کیا کہا۔

"اسے ہے وہ تو مارے ڈالتا تھا۔ بڑی آفتیں اٹھیں۔" بیوی نے کہا۔ "میں نے فوراً اسے دہلی چلتا کیا۔ پڑھنے والا بچہ! یہ نیچ ذات کمینیاں شریفوں کو یوں ہیں۔"

اور پھر باوجود سانس روک کے سننے کے میں آگے نہ سمجھ سکی۔

"گیندا کا بچہ!" میں بستر پہ لیٹی بار بار دہرانے لگی۔ مجھے حیرت پہ حیرت تھی مگر یہ بچہ!۔۔۔۔ آخر کیوں؟

"وہ تو اگر سرکار کو خبر ہو جاتی تو جانے کیا ہوتا۔ اسی لئے تو میں نے جلدی

سے اسے دفنان کیا۔" مجھے بیوی کی آواز کہیں سے سنائی دی۔

اب میں سمجھی، اور ہوا! میری نظروں کے سامنے ساری گزشتہ باتیں سینما کی تصویر کی طرح پھر گئیں۔ اور میرا دل بیٹھنے لگا۔ لیکن فوراً ہی گیندا کے بچے کو دیکھنے کے لئے میں بے قرار ہوگئی۔ میری آنکھوں میں ننھا منا سا بچہ پھرنے لگا۔ جیسا ہم نے ریل میں لاہور جاتے وقت دیکھا تھا۔ ذرا سا بچہ مگر کتنا پیارا! ہمارے یہاں تو کوئی بھی بچہ نہیں۔ کوئی بچہ مہمان بھی نہیں آتا۔ مجھے گیندا کے بچے پر پیار آنے لگا۔ اندھیرے میں مجھے ایسا محسوس ہوا جیسے کسی کے ننھے ننھے ہاتھ میری ٹھوڑی اور گردن پر رینگ رہے ہیں۔ میں چپکی لیٹی رہی کہ کہیں وہ چھوٹی چھوٹی فرشتوں جیسی انگلیاں میرے ہلنے جلنے سے بھاگ نہ جائیں۔

رات کو خواب میں بچے ہی بچے۔ سیکڑوں بچے۔ عجیب عجیب شکلوں کے گیندا کی شکل کے، میری شکل کے، بھیا کی شکل کے۔ یہاں تک کہ مرے ہوئے میوہ رام کی شکل کے سیکڑوں بچے۔ کلبل کرتے۔ کچھ بالوں دار۔ گول مٹول سر۔ ذرا ذرا سے ہاتھ۔ ریت کے بے شمار ذروں کی طرح ساری کائنات پر بکھرے ہوئے تھے۔

صبح میں چھپ کر گیندا کے بچے کو دیکھنے چلی گئی۔

(۶)

گیندا اپنی کوٹھری میں دروازے کی طرف پشت کئے جھکی ہوئی کچھ کر رہی تھی۔ میرے پیروں کی چاپ سن کر وہ چونک پڑی۔ اور ڈر کر مجھے دیکھنے لگی اور جلدی سے اس نے اپنے کپڑے سمیٹ لئے۔ میں نے سامنے جا کر دیکھا تو ایک

مختصر ترین نیم برہنہ انسان اس کے گھٹنے پر پڑا ہوا اپنا کلھیا سا منہ پھاڑ رہا ہے
"اوئی کتنا منّا سا ہے" میں نے اس کے پاس اکڑوں بیٹھتے ہوئے کہا
گیندا کتنی دبلی ہوگئی تھی۔ جیسے لکڑی۔ وہ گھبرائی ہوئی تھی۔ اس نے
میری طرف سے منہ پھیر لیا۔
"ہائے۔ جان ہے تیرا بچہ تو" میں نے خوشی سے چیخ کر کہا۔ اور زمین
پر بیٹھ گئی۔ جی چاہا گیندا اور اس کے بچّے کو اٹھا کر کلیجہ سے لگا لوں۔ مجھے نہ
جانے کیوں رونا آنے لگا۔
"ذرا مجھے دے گیندا" میں نے ہاتھ بڑھا کر کہا۔ مگر وہ خاموش بیٹھی
اپنے آنسو پوچھتی رہی۔
"ارے! رو رہی ہے تو!" مجھے تو رقت آنے لگی "ایک تو اتنا
گدّا بچہ ہے۔ اور پھر رو رہی ہے۔ لا مجھے دے۔
وہ سر جھکائے منہ پونچھتی اور بچے کو چھوا تک نہیں۔ میں نے چاہا
بچے کو گود میں لیلوں۔ اِی۔ اِی۔ وہ تو ایسا گلگلا جیسے گوشت کی بوٹی۔ اور کسی
طرح نہ اٹھا۔
"او گیندی، ذرا اٹھا دے" میں نے اپنے پر اسے خوشامدانہ لہجہ میں کہا
گیندا نے مجھے غور سے دیکھا۔ جیسے وہ میری آنکھوں میں کچھ تلاش
کر رہی ہو۔ شاید جو کچھ وہ ڈھونڈھ رہی تھی اسے مل گیا۔ اور اس نے ایسی
آسانی سے بچے کو اٹھا کر مجھے دے دیا کہ میں اس کی مشاقی پہ حیران رہ گئی۔
جیسے روئی کا گالا۔ ہلکا۔ پھلکا، دبلا سا بچہ!

میں اسے ٹاٹ پر لئے بیٹھی رہی۔ اور گیندا نے مجھے لاکھوں، کروڑوں عجیب عجیب باتیں بتائیں۔ کس طرح وہ مہینوں ماری گئی۔ چودہ پندرہ برس کی گیندا خود بھی بہت سی باتیں نہیں سمجھتی تھی۔ مجھے کیسے بتاتی۔ ہم دونوں "کیوں"، "کیسے" "اور" "ارے" پر آکر رک جاتے۔

جب بہو کے کالا کلوٹا بچہ ہوا تھا جو کچھ دن بعد ہی مر گیا۔ تو کیسے گانے بجانے ہوئے تھے۔ بہو کو منوں گھی اور گڑ ٹھنسایا گیا۔ اور اب جو گیندا کا اتنا گورا سا بچہ ہوا تو کچھ بھی نہیں۔ گیندا پٹی اور بہو کی رکھی گئی اور مرتے مرتے بچی تب یہ ننھا سا "للو" آیا۔ للو پاس دو ہی کرتے تھے۔ ٹھنڈ میں مرا جاتا تھا، رات بھر روتا تھا۔ بہوا سے ہر وقت کوستی تھی۔ کہ مر جائے تو چھٹی ہو جائے گیندا نے چپکے سے للو کے پیر میں کالا ڈورا بھی باندھ دیا تھا کہ کہیں اسے نظر نہ لگے اس نے صاف صاف اعتراف کر لیا کہ للو دنیا بھر میں سب سے زیادہ پیارا ہے۔ اور وہاں میں بھی اور بھیا بھی۔ بھیا کے نام پر اس کی آنکھیں اپنی پرانی روشنی پر چمکنے لگیں۔ اور ان کا متواتر ذکر کرتی رہی۔

"وہ اب چھٹیوں میں بھی نہیں آتے؟"

"ہاں اب آئیں گے پارسال مسوری چلے گئے تھے۔ میں نے بچے کی انگلیاں گنتے ہوئے کہا۔

"تم انھیں چٹھی لکھوگی، کیوں بی بی؟" اس نے شوق سے پوچھا

"ہاں۔ ہاں"، میں نے زور سے سر ہلایا۔

"ہاں تو لکھ دینا کہ للو تمھیں بہت بہت سلام کہتا ہے اور بہت ہی یاد

کرتا ہے۔"

"اچھا۔" میں نے کہا۔ حالانکہ للّو چوں بھی کرنا نہ جانتا تھا۔

"اور یہ بھی لکھنا کہ اس کے لئے اب کے لال بنیائن لائیں جیسی بسنتی کا چھورا پہنے ہے۔"

"اور . . . یہ کہ . . ." اس نے شوق بھری نظروں سے خلا میں دیکھتے ہوئے کہا۔ "اب کی بار چھٹیوں میں دو چار دن کے لئے ضرور آنا۔" جیسے وہ کسی سے التجا کر رہی ہو اور ہلکے سے ہنس دی۔ وہ نہ جانے کیا بکتی رہی اور میں للّو کے بالوں سے کھیلتی رہی۔

"دیکھ دیکھ گیندا کیسے چھوڑ رہا ہے . . . آ آ۔" میں نے انگلی میں گدگدی محسوس کر کے کہا۔

"بھوکا ہے۔"

گیندا شرما گئی۔

"لے بھئی نہیں تو رو دے گا پھر۔"

گیندا نے اپنے دبلے پتلے ہاتھوں سے بچے کو اٹھا لیا اور تھوڑی ہی دیر میں اسے کلیجے سے چمٹا لیا اور ساڑھی میں منہ چھپا کر ہنستی رہی۔

میں بڑے اشتیاق سے ننھے للّو کے پتلے پتلے ہونٹوں کو دیکھتی رہی اور وہ لمبی لمبی سانسوں سے دودھ پیتا رہا۔ ننھی سی ماں پھوہڑپنے سے اسے سنبھال رہی تھی۔